## ۱۱۴ حضور کی زیارت والا درود

کمال اتباع سنت و غلبۂ محبت محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وسلم کی وجہ سے زیارت آسانی سے ہو جاتی ہے. بہرحال یہ زیارت جنت کا پروانہ اور اللہ تعالٰے کے رازوں کے انکشاف کی سند ہے.

۱ قول بدیع میں خود آقائے نامدار صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ایک ارشاد نقل کیا ہے کہ جو شخص روح محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر ارواح میں اور آپ صلے اللہ علیہ وسلم کے جسد اطہر پر بدنوں میں آپ صلے اللہ علیہ وسلم کی قبر مبارک پر قبوروں میں درود

بھیجے گا، وہ مجھے خواب میں دیکھے گا اور جو مجھے خواب میں دیکھے گا میں اس کی سفارش کروں گا وہ میرے حوض سے پانی پیے گا اور اللہ جل شانہٗ اس کے بدن کو جہنم حرام فرما دیں گے۔

حضرت ابوالقاسم بستی رحمۃ اللہ علیہ اپنی کتاب میں لکھتے ہیں کہ جو شخص یہ ارادہ کرے کہ نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھے وہ یہ درود پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَا اَمَرْتَنَا اَنْ نُّصَلِّيَ عَلَيْهِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَا هُوَ اَهْلُهٗ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰى لَهٗ۔

جو شخص اس درود شریف کو طاق عدد کے موافق پڑھے گا وہ حضور اقدس صلّی اللہ علیہ وسلّم کی خواب میں زیارت کرے گا۔

۲۔ جو شخص جمعہ کے دن بعد نماز جمعہ باوضو ایک پرچے پر مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللهِ صلے اللہ علیہ وسلم ۳۵ بار لکھے اور اس کو اپنے ساتھ رکھے اللہ جل شانہٗ اس کو طاعت پر قوت عطا فرمائے گا اور روزانہ طلوع آفتاب کے وقت درود شریف پڑھتے ہوئے غور سے دیکھتا رہے تو نبی کریم صلّے اللہ علیہ وسلّم کی زیارت کثرت سے ہوا کرے گی۔

۳۔ حضرت قطبِ ربانی غوثِ صمدانی محبوبِ سبحانی شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنی تصنیف میں لکھتے ہیں کہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اکرم صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص جمعہ کی رات کو دو رکعت نماز

پڑھے ہر ایک رکعت میں الحمد شریف کے بعد آیت الکرسی پڑھے بعد میں ۱۵ مرتبہ سورہ اخلاص پڑھے اس پڑھنے اور نماز ختم کرنے کے بعد ایک ہزار مرتبہ درود شریف پڑھے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ

تو انشاء اللہ تعالٰے اس جمعہ سے دوسرے جمعہ تک وہ شخص اپنے نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھ لے گا۔

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

اَلصَّلٰوۃُ مِعْرَاجُ الْمُؤْمِنِیْنَ۔

نماز مومنوں کی معراج ہے

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے امتی نے ادب سے عرض کیا۔

اَلسَّلَامُ مِعْرَاجُ الْعَاشِقِیْنَ۔